## ۹: گمراہی کی طرف علانیہ دعوت

دلائل مذکورہ اور دیگر دلائل سے یہ بات اظہر من الشّمس ہے کہ دیوبندیت ایک گمراہ فرقہ ہے۔ متعدد سلفی علماء نے دیوبندیوں کا بدعتی ہونا دلائل وبراہین سے ثابت کیا ہے۔

مثلاً دیکھئے: **معجم البدع للشيخ رائد بن صبري بن أبي علفة** ص ٩٥

**والقول البليغ في التحذير من جماعة التبليغ للشيخ حمود التويجري ،**

**وجماعة التبليغ عقيدتها وأفكار مشائخهالميان محمد أسلم**

**والسراج المنير في تنبيه جماعة التبليغ على أخطاء هم للشيخ الدكتور محمد تقي الدين الهلالي المراكشي**

**ونظره عابرة اعتبارية حول الجماعة التبليغية للشيخ سيف الرحمٰن الدهلوي**

**المورد العذب الزلال فيما انتقد على بعض المناهج الدعوية من العقائد والأعمال للشيخ الإمام أحمد بن يحي بن محمد النجمي** ص ٢٤٢_٢٥٧

**وعليه تقريظ الشيخ صالح بن فوزان الفوزان وغيره**

**الجماعات الإسلامية في ضوء الكتاب والسنة بفهم سلف الأمة** ص ٣٣٥_ ٣٧٦ **للشيخ أبي أسامة سليم بن عيد الهلالي ۔**

درج ذیل کبار علماء نے دیوبندیوں وغیرہ کی جماعت کو بدعتی اور گمراہ قرار دیا ہے:

① الشیخ محمد بن ابراہیم آل الشیخ رحمہ اللہ

(الجماعات الاسلامیہ ص ۳۷۷ والقول البلیغ ص ۲۸۹_۲۹۰)

② شیخ الاسلام عبدالعزیز بن باز رحمہ اللہ نے تبلیغی جماعت کے بارے میں کہا:

**" وهي جماعة الديوبنديين عندهم خرافات، عندهم بعض البدع والشركيات فلا يجوز الخروج معهم إلا إنسان عنده علم يخرج لأن ينكر عليهم ويعلّمهم "**

یہ دیوبندیوں کی جماعت ہے، ان کے پاس خرافات ہیں، ان کے پاس بعض بدعتیں اور شرکیات ہیں لہٰذا ان کے ساتھ نکلنا کسی انسان کے لئے جائز نہیں ہے سوائے اس انسان کے جس کے پاس علم ہے، وہ اُن پر انکار کرے اور انھیں علم سکھائے۔

(کشف الستار عما تحملہ بعض الدعوات من اخطار ص ۵۲)

③ مشہور عربی عالم شیخ البانی رحمہ اللہ نے کہا: **جماعة التبليغ لاتقوم علٰى منهج كتاب الله وسنة رسوله عليه الصلوٰة والسلام وما كان عليه سلفنا الصالح .**
تبلیغی جماعت والے کتاب اللہ، سنتِ رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام اور سلف صالحین کے منہج پر نہیں ہیں۔ (کشف الستار ص ۶۲)

یہ چند حوالے بطورِ نمونہ لکھے ہیں ورنہ تمام کبار علماء ان دیوبندیوں وتبلیغیوں کی بدعت اور گمراہی کی گواہی دیتے ہیں لہٰذا یہ ثابت ہوا کہ دیوبندی فرقہ بدعتی فرقہ ہے۔ دیوبندی حضرات اپنے فرقے کی طرف لوگوں کو تحریراً، تقریراً اور تمام ممکنہ طریقوں سے دعوت دیتے ہیں۔ بدعت کی طرف دعوت دینے والے (**الذي ضعفه الجمهور**) شخص کی روایت اصلاً مردود ہوتی ہے۔ (دیکھئے کتاب المجروحین لابن حبان ج ۳ ص ۶۳، ۶۴)

تنبیہ: زمانہ تدوین حدیث کا وہ راوی جس کی جمہور محدثین کرام نے توثیق کی ہے، وہ اس حکم سے مستثنٰی ہے۔ (نیز دیکھئے التنکیل بمافی تأنیب الکوثری من الاباطیل ج ۱ ص ۴۲-۵۲)

چونکہ دیوبندی حضرات اپنی بدعت کی طرف دعوت دیتے ہیں لہٰذا اُصولِ حدیث کی رو سے ان کی روایت مردود ہے۔

## ۱۰: انکارِ حدیث

گزشتہ صفحات پر گزر چکا ہے کہ اندھی تقلید کی وجہ سے دیوبندی حضرات (آلِ دیوبند) حدیث صحیح کا انکار کر دیتے ہیں۔ مفتی رشید احمد لدھیانوی نے لکھا ہے کہ

”رجوع الی الحدیث وظیفۂ مقلد نہیں“ (احسن الفتاویٰ ج ۳ ص ۵۰)

محمد تقی عثمانی دیوبندی نے تقلید شخصی پر زور دیتے ہوئے لکھا ہے کہ

''اور اگر ایسے مقلد کو یہ اختیار دیدیا جائے کہ وہ کوئی حدیث اپنے امام کے مسلک کے خلاف پا کر امام کے مسلک کو چھوڑ سکتا ہے۔تو اس کا نتیجہ شدید افراتفری اور سنگین گمراہی کے سوا کچھ نہیں ہوگا'' (تقلید کی شرعی حیثیت ص ۸۷)

معلوم ہوا کہ دیوبندیوں کے نزدیک مقلد کا صرف یہ کام ہے کہ وہ حدیث کی طرف رجوع نہ کرے بلکہ صرف (دیوبندی وتقلیدی مولویوں کے ذریعے سے) اپنے مزعوم امام کی طرف ہی رجوع کرے۔ورنہ حدیث پر عمل کرنے کی صورت میں وہ ''گمراہ'' ہوجائے گا(!)

محمود حسن دیوبندی نے لکھا ہے کہ

''لیکن سوائے امام اور کسی کے قول سے ہم پر حجت قائم کرنا بعید از عقل ہے''

(ایضاح الادلہ ص ۲۷۶ طبع قدیم)

دیوبندیوں کے ہاں تقلید کی اس قدر اہمیت ہے کہ وہ تقلید کو کسی طور پر بھی چھوڑنے کو تیار نہیں ہوتے، چاہے قرآن وحدیث کا دامن ہاتھ سے چھوٹ جائے جیسے مدت رضاعت میں وہ قرآنی حکم کے برخلاف ڈھائی سال کے قائل ہیں۔

## ۱۱: نماز بھی خلافِ سنت

دیوبندیوں کی نماز سنت کے مخالف ہوتی ہے مثلاً بھول جانے کی صورت میں ان کا امام صرف ایک طرف: دائیں طرف سلام پھیر کر سجدہ سہو کرتا ہے جس کا کوئی ثبوت قرآن، حدیث، اجماع یا آثار سلف (صحابہ) میں نہیں ہے، یہ لوگ نمازیں بھی انتہائی لیٹ کر کے پڑھتے ہیں۔جس کا مشاہدہ ہر دیوبندی مسجد میں کیا جا سکتا ہے۔

سورج کے انتہائی زرد ہوجانے کے بعد (منافقین کے وقت میں) یہ عصر کی نماز پڑھتے ہیں۔

ایک صحیح حدیث کا خلاصہ یہ ہے کہ اگر (صحیح العقیدہ) امراء (حکمران) نمازیں لیٹ کر کے پڑھیں تو اپنی نماز اول وقت میں پڑھ لینی چاہیے۔اور اسکے بعد اگر کوئی ان کے

ساتھ نماز پائے تو دوبارہ نفل سمجھ کر پڑھ لے۔ (دیکھئے صحیح مسلم کتاب المساجد ح ۶۴۸)

علاوہ ازیں (عام طور پر) ان کے ائمہ اتنی جلدی اور تیز نمازیں پڑھاتے ہیں کہ الامان والحفیظ رکوع اور سجود میں تعدیلِ ارکان کا بالکل خیال نہیں رکھا جاتا، بلکہ نماز صرف ایک پریڈ معلوم ہوتی ہے، اور رمضان المبارک میں تراویح میں تو حد ہو جاتی ہے اور قراءت میں **یعلمون / تعلمون** کے علاوہ کچھ سمجھ میں نہیں آتا۔

## ۱۲: قرآن وسنت کی غلط تاویلیں اور تحریفات

ہر سلفی العقیدہ آدمی جس کا دیوبندیوں سے ٹکراؤ ہے، اس کا مشاہدہ کرتا ہے کہ یہ لوگ قرآن وسنت کی غلط تاویلیں کرتے ہیں اور تحریفات کے مرتکب ہیں۔ مثلاً:

آیت: ﴿ **فَاسْئَلُوْٓا اَهْلَ الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ** ﴾ (پس اہل ذکر سے پوچھو اگر تم نہیں جانتے) سے یہ لوگ مذاہبِ اربعہ میں سے ایک مذہب کی تقلید کا وجوب ثابت کرتے ہیں حالانکہ اس آیتِ کریمہ سے سلف صالحین میں سے کسی نے یہ استدلال نہیں کیا اور نہ سوال کرنا تقلید کہلاتا ہے بلکہ اس آیت کا واضح مفہوم یہی ہے کہ عدمِ علم کی حالت میں (بغیر تعینِ مذاہبِ اربعہ) علماء سے (کتاب وسنت کا) مسئلہ پوچھا جائے۔

دیوبندیوں نے تاویل (وتحریف) مذکور کے ساتھ عوام الناس کو صراطِ مستقیم سے ہٹا رکھا ہے۔

جو شخص یہ سمجھے کہ امام مالک، امام شافعی، امام احمد اور امام ابوحنیفہ میں سے ایک متعین کا قول ہی صحیح ہے۔ اسی کی اتباع کرنی چاہئے اور دوسرے کی اتباع نہیں کرنی چاہئے، ایسے شخص کے بارے میں شیخ الاسلام ابن تیمیہ رحمہ اللہ نے فرمایا:

**"فمن فعل هذا كان جاهلاً ضالاً ،بل قد يكون كافراً ، فإنه متى اعتقد أنه يجب على الناس اتباع واحد بعينه من هولاء الأئمة دون الإمام الآخر فإنه يجب أن يستتاب فإن تاب وإلا قتل ،بل غاية مايقال أنه يسوغ أوينبغي أويجب على العامي أن يقلد واحدًا**

**لابعینه من غیر تعین زید ولا عمرو ، وأما أن یقول قائل: إنه یجب علی العامة تقلید فلان أو فلان فهذا لایقوله مسلم"**

پس جو شخص ایسا کرے وہ جاہل گمراہ ہے بلکہ بعض اوقات کافر ہو جاتا ہے۔ کیونکہ جب وہ یہ عقیدہ رکھے کہ لوگوں پر ان (چار) اماموں میں سے ایک متعین امام کی اتباع واجب ہے، دوسرے (کسی) امام کی نہیں تو یہ ضروری ہے کہ اسے توبہ کرائی جائے اگر کر لے تو بہتر ورنہ اسے قتل کر دیا جائے۔ زیادہ سے زیادہ یہ کہا جا سکتا ہے کہ عامی کے لئے زید وعمرو کے تعین کے بغیر کسی ایک غیر متعین کی تقلید[1] جائز، بہتر یا واجب ہے رہا یہ کہ اگر کوئی آدمی یہ کہے: عوام پر فلاں یا فلاں کی تقلید واجب ہے تو اس کا کوئی مسلمان قائل نہیں ہے۔ (مجموع فتاویٰ ج ۲۲ ص ۲۴۹)

شیخ الاسلام کی اس تحقیق کے سراسر برعکس دیوبندیوں کا یہ نعرہ ہے کہ

"**یجب علی العامة تقلید أبي حنیفة**" عوام پر ابوحنیفہ کی تقلید واجب ہے۔

محمود حسن دیوبندی نے تقلید کا وجوب ثابت کرنے کی کوشش میں قرآنِ کریم میں تحریف کر دی ہے۔ محمود حسن نے لکھا ہے:

"یہی وجہ ہے کہ یہ ارشاد ہوا **فَاِنْ تَنَازَعْتُمْ فِیْ شَیْءٍ فَرُدُّوْهُ اِلَی اللّٰهِ وَالرَّسُوْلِ وَاِلٰی اُولِی الْاَمْرِ مِنْكُمْ** " (ایضاح الادلہ ص ۹۷ طبع ۱۳۳۰ھ مطبع قاسمی مدرسہ دیوبند باہتمام حبیب الرحمٰن)

"**والی اولی الامر منکم**" کے اضافے کے ساتھ یہ "آیت" پورے قرآن میں کہیں موجود نہیں ہے، یہ اضافہ محمود حسن دیوبندی نے تقلید شخصی کو واجب قرار دینے کیلئے گھڑا

.............................

(۱) تقلید کے بارے میں راجح قول یہی ہے کہ عامی کے لئے بھی تقلید جائز نہیں ہے۔ دیکھئے ص ۲۵ عامی پر یہ واجب ہے کہ وہ صحیح العقیدہ علماء سے قرآن وحدیث پوچھ کر اس پر عمل کرے۔ قرآن وحدیث پوچھنا اور اس پر عمل کرنا تقلید نہیں کہلاتا بلکہ اتباع واقتداء کہلاتا ہے، دیکھئے ص ۲۴

ہے۔ دیوبندیوں کی اس تحریف کے رد کیلئے دیکھئے الشیخ حمود بن عبداللہ التویجری کی القول البلیغ فی التحذیر من جماعۃ التبلیغ'' ص ۱۱۹، ۱۴۰

تنبیہ: یاد رہے کہ آیتِ کریمہ میں تحریف کا یہ حوالہ کسی کاتب کی غلطی نہیں ہے جیسا کہ عبارتِ مذکورہ کے سیاق وسباق سے ظاہر ہے۔ نیز دیکھئے ہمارے شیخ بدیع الدین الراشدی (رحمہ اللہ) کی کتاب ''**الطوام المرعشة في تحريفات أهل الرأى المدهشة**''

ان سطورِ سابقہ سے صاف ظاہر ہے کہ دیوبندی حضرات: اہلِ بدعت ہیں اور جہمیہ کی طرح ان کی بدعت شدید اور خطرناک ہے لہٰذا ان کے پیچھے نماز نہیں ہوتی۔

اہلِ حدیث: سلفی علماء کی یہی تحقیق ہے۔ ہمارے شیخ بدیع الدین الراشدی رحمہ اللہ نے اس مسئلے پر ایک رسالہ ''امام صحیح العقیدہ ہونا چاہئے'' لکھا ہے۔

پروفیسر عبداللہ بہاولپوری رحمہ اللہ اور شیخنا ابوالرجال اللہ دتہ السوہدروی الوزیر آبادی رحمہ اللہ بھی اسی کے قائل تھے کہ دیوبندیوں کے پیچھے نماز نہیں ہوتی۔ الشیخ عبداللہ ناصر رحمانی کا بھی یہی موقف ہے لہٰذا جن علماء نے (ان لوگوں کے پیچھے نماز کے) جواز کا فتویٰ دیا ہے، ان تک دیوبندیوں کے عقائد مذکورہ نہیں پہنچے یا انھیں اس مسئلے پر تحقیق کا موقع نہیں ملا ہے۔ دیگر تفاصیل کے لئے دیکھئے میری کتاب ''اکاذیبِ آلِ دیوبند''

سعودی عرب کے شیخ رائد بن صبری بن ابی علفہ نے اپنی کتاب ''معجم البدع'' میں (دیوبندی) تبلیغی جماعت کو ذکر کر کے اہلِ بدعت میں شمار کیا ہے۔ دیکھئے ص ۹۵، ۹۶

شیخ حمود بن عبداللہ التویجری السعودی نے شیخ محمد تقی الدین الہلالی المراکشی سے نقل کیا کہ انھوں نے دیوبندیوں کے اکابر میں سے ایک ''عالم'' کا ذکر کر کے کہا: ''**ويلك يا مشرك !**''

اے مشرک! تو ہلاک ہو جائے۔ (دیکھئے القول البلیغ فی التحذیر عن جماعۃ التبلیغ ص ۸۹)

نیز دیکھئے شیخ محمد بن ناصر العرینی کی کتاب ''**كشف الستار عما تحمله بعض الدعوات من أخطار**'' اور نزار بن ابراہیم الجربوع کی کتاب ''**وقفات مع جماعة التبليغ :عرض و نقد**''

آج کل دیوبندیوں کے علماء اور عوام عقائدِ دیوبند پر اس قدر سختی سے عمل پیرا ہوتے ہیں کہ وہ سمجھانے کے باوجود بھی ان باطل عقائد ونظریات کو ترک کرنے کے لئے کسی طور پر تیار نہیں ہوتے بلکہ وہ یہ کہہ کر جان چھڑاتے ہیں کہ علماء نے جو لکھا ہے درست ہی لکھا ہے۔

اثنا عشری جعفری شیعہ حضرات تحریفِ قرآن، تکفیرِ صحابہ وغیرہما جیسے باطل عقائد رکھتے ہیں مگر ان کے بعض حضرات تقیہ کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ ہمارے یہ عقائد نہیں ہیں۔ علمائے اسلام انھیں یہ کہتے ہیں کہ "اگر تمہارے یہ عقائد نہیں ہیں تو ان عقائد رکھنے والے فلاں فلاں شخص کی تکفیر کرو۔" (یا اس سے اعلانِ براءت کرو) لیکن وہ اس تکفیر (یا اعلانِ براءت) کے لئے کبھی تیار نہیں ہوتے۔ اسی طرح بعض چالاک دیوبندی اپنے اکابر کے مشرکانہ عقائد کے بارے میں تقیہ کرتے ہوئے یہ کہہ دیتے ہیں کہ ہمارے یہ عقائد نہیں ہیں اور ہم صرف قرآن وحدیث ہی مانتے ہیں۔ انھیں علمائے اہلِ سنت (اہلِ حدیث) کہتے ہیں کہ اگر تم اپنے دعوی میں سچے ہو تو اپنے ان اکابر سے برأت کا اعلان کرو جن کی کتابوں میں یہ عقائد مذکورہ درج ہیں۔ اور ان کے شرک وبدعت کا علانیہ اعتراف کرو۔ مگر ایسا اعتراف اور اعلانِ برأت وہ کبھی نہیں کرتے بلکہ پکے اکابر پرست ہیں لہٰذا جب تک وہ اپنے ان اکابر سے صریح برأت نہ کریں ان کا وہی حکم ہے جو ان کے اکابر کا ہے۔

امام ابوداود فرماتے ہیں: میں نے ابوعبداللہ احمد بن حنبل سے کہا: میں دیکھتا ہوں کہ اہلِ سنت کا ایک آدمی کسی بدعتی کے ساتھ ہے تو کیا میں اس (سنی) کا بائیکاٹ کردوں؟ آپ نے فرمایا: نہیں۔ اسے سکھاؤ کہ تمھارا ساتھی بدعتی ہے (اس سے بچ جاؤ) پھر اگر وہ اس بدعتی سے بات چیت ختم کردے تو فبہا ورنہ اسے اسی کے ساتھ ملا دو۔ (مناقب احمد ص ۱۸۲، ۱۸۳ وسندہ صحیح)

یعنی اقامتِ حجت کے بعد اس سُنی کا بھی وہی حکم ہے جو بدعتی کا حکم ہے۔

تنبیہ: بعض شرپسند لوگ، اہلِ حدیث سلفیوں کے خلاف وحید الزمان حیدرآبادی، نواب صدیق حسن خان اور نواب نورالحسن وغیرھم کے حوالے پیش کرتے ہیں۔ حالانکہ ماسٹر امین اوکاڑوی دیوبندی نے علانیہ لکھا ہے کہ

''کیونکہ نواب صدیق حسن خان، میاں نذیر حسین، نواب وحید الزمان، میر نور الحسن، مولوی محمد حسین اور مولوی ثناء اللہ وغیرہ نے جو کتابیں لکھی ہیں اگرچہ وہ یہ کہتے ہیں کہ ہم نے قرآن وحدیث کے مسائل لکھے ہیں لیکن غیر مقلدین کے تمام فرقوں کے علماء اور عوام بالاتفاق ان کتابوں کو غلط قرار دے کر مسترد کر چکے ہیں بلکہ برملا تقریروں میں کہتے ہیں کہ ان کتابوں کو آگ لگا دو''

(مجموعہ رسائل ج ۱ ص ۲۲ تحقیق مسئلہ تقلید ص ۶)

جب تمام اہلِ حدیث علماء وعوام نے ان کتابوں کو رد کر دیا ہے تو ان کتابوں کے حوالے اہلِ حدیث کے خلاف پیش کرنا باطل بلکہ ابطل الاباطیل ہے۔

محمد عبدالحلیم چشتی کی کتاب ''حیات وحید الزمان'' کی ایک عبارت کا یہ خلاصہ ہے کہ اہلِ حدیث کا ایک بڑا گروہ مثلاً محدث شمس الحق عظیم آبادی، محمد حسین لاہوری، عبداللہ غازی پوری، فقیر اللہ پنجابی وغیرھم وحید الزمان حیدرآبادی سے ناراض اور بددل ہو گئے تھے۔ (دیکھئے ص ۱۰۱)

اہلِ حدیث کے نزدیک قرآن، حدیث اور اجماع حجت ہے اور مسائل کو سلف صالحین کے فہم کی روشنی میں سمجھنا اور ماننا چاہئے۔

اہلِ حدیث کے خلاف صرف وہی بات پیش کی جا سکتی ہے جو:

① کتاب وسنت واجماع اور فہم سلف صالحین کے خلاف نہ ہو

② جس پر تمام اہلِ حدیث کا اجماع ہو۔ بعض اشخاص کی شاذ آراء نہ ہوں

وما علینا إلا البلاغ

حافظ زبیر علی زئی (۲۲/محرم ۱۴۲۵ھ)

# دیوبندی حضرات اہلِ سنت نہیں ہیں

**الحمدللہ رب العالمین والصلوٰة والسلام علی رسوله الأمین ، أما بعد :**

دیوبندی ''علماء'' اپنے بارے میں یہ پروپیگنڈا کرتے رہتے ہیں کہ وہ اہل سنت ہیں اور حنفیت کے ٹھیکیدار ہیں حالانکہ متعدد دلائل و براہین سے ثابت ہے کہ دیوبندی حضرات نہ تو اہل سنت ہیں اور نہ حنفی ہیں بلکہ انگریزوں کے دور میں پیدا شدہ ایک جدید فرقہ ہیں جسے فرقہ دیوبندیہ کہتے ہیں۔ اس فرقے کی متعدد شاخیں ہیں مثلاً مماتی دیوبندی، حیاتی دیوبندی، غلام خانی دیوبندی، پنج پیری دیوبندی، اشاعتی دیوبندی، تبلیغی دیوبندی، جھنگوی دیوبندی اور فضلی دیوبندی وغیرہ۔

دیوبندیوں کے اہل سنت اور حنفی نہ ہونے کی چند بنیادی وجوہ درج ذیل ہیں:

① اللہ اور رسول کی گستاخیاں
② سلف صالحین کی گستاخیاں
③ شرکیہ اور کفریہ عقائد
④ اکابر پرستی اور اس میں غلو
⑤ کتاب و سنت سے انکار
⑥ علماء دیوبند کی اندھی تقلید
⑦ وحدت الوجود کا پرچار
⑧ انگریز دوستی
⑨ ہندو دوستی
⑩ ختم نبوت کا انکار

اب ان وجوہ کا تعارف اور بعض دلائل پیش خدمت ہیں:

## دیوبندی حضرات اور اللہ و رسول کی گستاخیاں

دیوبندی حضرات اپنی تحریروں میں واضح طور پر اللہ اور رسول کی گستاخیوں کے مرتکب ہیں۔ اللہ تبارک وتعالیٰ کی ذاتِ اقدس کے بارے میں دیوبندیوں کی چند گستاخیاں انھیں کی لکھی ہوئی کتابوں سے باحوالہ درج ذیل ہیں:

**۱)** عاشق الٰہی میرٹھی نے اپنے ''امام ربانی'' رشید احمد گنگوہی کے بارے میں لکھا ہے:

''جس زمانہ میں مسئلہ امکان کذب پر آپ کے مخالفین نے شور مچایا اور تکفیر کا فتویٰ شائع کیا ہے سائیں توکل شاہ صاحب انبالوی کی مجلس میں کسی مولوی نے امام ربانی قدس سرہ کا ذکر کیا اور کہا کہ امکان کذب باری کے قائل ہیں یہ سن کر سائیں توکل شاہ صاحب نے گردن جھکالی اور تھوڑی دیر مراقب رہ کر مُنہ اُوپر اُٹھا کر اپنی پنجابی زبان میں یہ الفاظ فرمائے: لوگو تم کیا کہتے ہو میں مولانا رشید احمد صاحب کا قلم عرش کے پرے چلتا ہوا دیکھ رہا ہوں۔'' (تذکرۃ الرشید ج ۲ ص ۳۲۲)

رشید احمد گنگوہی نے کہا: '' الحاصل امکان کذب سے مراد دخول کذب تحت قدرت باری تعالیٰ ہے یعنی اللہ تعالیٰ نے جو وعدہ وعید فرمایا ہے اس کے خلاف پر قادر ہے اگرچہ وقوع اس کا نہ ہو امکان کو وقوع لازم نہیں بلکہ ہوسکتا ہے کہ کوئی شے ممکن بالذات ہو اور کسی وجہ خارجی سے اس کو استحالہ لاحق ہوا ہو۔'' (تالیفاتِ رشیدیہ ص ۹۸)

اس عبارت سے معلوم ہوا کہ رشید احمد گنگوہی دیوبندی امکانِ کذبِ باری تعالیٰ کا عقیدہ رکھتے تھے۔ امکان کہتے ہیں ممکن ہونا اور کذب جھوٹ کو کہتے ہیں، یعنی دیوبندیوں کے نزدیک اس بات کا امکان ہے کہ اللہ تعالیٰ جھوٹ بول سکتا ہے۔ معاذ اللہ

☆تنبیہ: امکانِ کذبِ باری تعالیٰ کا عقیدہ سراسر کفر اور دربارِ الٰہی کی گستاخی ہے۔

**۲)** حاجی امداد اللہ (دیوبندیوں کے روحانی بزرگ اور سید الطائفہ) نے لکھا ہے:

''اور اس کے بعد اس کو ہو ہو کے ذکر میں اس قدر منہمک ہو جانا چاہیے کہ خود مذکور یعنی (اللہ) ہو جائے اور فنا در فنا کے یہی معنی ہیں۔'' (کلیات امدادیہ ص ۱۸)

**۳)** رشید احمد گنگوہی نے لکھا ہے:

''یا اللہ معاف فرمانا کہ حضرت کے ارشاد سے تحریر ہوا ہے جھوٹا ہوں، کچھ نہیں ہوں، تیرا ہی ظل ہے، تیرا ہی وجود ہے۔ میں کیا ہوں، کچھ نہیں ہوں، اور وہ جو میں ہوں وہ تو ہے اور میں اور تو خود شرک در شرک ہے۔ استغفر اللہ.....''

(فضائل صدقات ص ۵۵۶ ومکاتیب رشیدیہ ص ۱۰)

**۴)** نانوتوی، گنگوہی اور تھانوی کے پیر حاجی امداد اللہ نے لکھا ہے:

''اس مرتبہ میں خدا کا خلیفہ ہو کر لوگوں کو اس تک پہونچاتا ہے اور ظاہر میں بندہ اور باطن میں خدا ہو جاتا ہے اس مقام کو برزخ البرازخ کہتے ہیں۔''

(کلیات امدادیہ/ ضیاء القلوب ص ۳۵، ۳۶)

☆ نبی کریم ﷺ کی ذات اقدس کے بارے میں دیوبندیوں کی گستاخیاں درج ذیل ہیں:

۱: اشرفعلی تھانوی نے لکھا ہے:

''آپ کی ذاتِ مقدسہ پر علمِ غیب کا حکم کیا جانا اگر بقولِ زید صحیح ہو تو دریافت طلب یہ امر ہے کہ اس غیب سے مراد بعض غیب ہے یا کل غیب؟ اگر بعض علوم غیبیہ مراد ہیں تو اس میں حضور ﷺ کی کیا تخصیص ہے ایسا علمِ غیب تو زید و عمرو بلکہ ہر صبی و مجنون بلکہ جمیع حیوانات و بہائم کیلئے بھی حاصل ہے کیونکہ ہر شخص کو کسی نہ کسی ایسی بات کا علم ہوتا ہے جو دوسرے شخص سے مخفی ہے تو چاہیئے کہ سب کو عالم الغیب کہا جاوے۔'' (حفظ الایمان ص ۱۳، دوسرا نسخہ ص ۱۱۶ نیز دیکھئے الشہاب الثاقب ص ۹۸)

حسین احمد مدنی دیوبندی نے لکھا ہے: ''لفظ ایسا تو کلمہ تشبیہ ہے'' (الشہاب الثاقب ص ۱۰۳)

معلوم ہوا کہ اشرفعلی تھانوی نے نبی ﷺ کے علم کو پاگلوں اور جانوروں سے تشبیہ دے دی ہے۔!

۲: ایک صحیح حدیث کا مذاق اڑاتے ہوئے، نبی کریم ﷺ کے بارے میں امین اوکاڑوی دیوبندی لکھتا ہے:

''لیکن آپ ؐ نماز پڑھاتے رہے اور کتیا سامنے کھیلتی رہی اور ساتھ گدھی بھی تھی، دونوں کی شرمگاہوں پر بھی نظر پڑتی رہی۔''

(غیر مقلدین کی غیر مستند نماز ص ۴۳ مجموعہ رسائل ج ۳ ص ۳۵۰ حوالہ نمبر ۹۸ و تجلیات صفدر ج ۵ ص ۴۸۸)

یاد رہے کہ یہ طویل عبارت کاتب کی غلطی نہیں ہے اور ماسٹر امین کے دستخطوں والی

کتاب تجلیات صفدر میں اس کے مرنے کے بعد بھی شائع ہوئی ہے۔

۳: دیوبندی تبلیغی جماعت کے بانی محمد الیاس نے اپنے خط میں لکھا ہے:

''اگر اور حق تعالیٰ کسی کام کو لینا نہیں چاہتے ہیں تو چاہے انبیا بھی کتنی کوشش کر لیں تب بھی ذرہ نہیں ہل سکتا اور اگر کرنا چاہیں تو تم جیسے ضعیف سے بھی وہ کام لے لیں جو انبیاء سے بھی نہ ہو سکے۔'' (مکاتیب شاہ محمد الیاس ص ۱۰۶، ۱۰۷ دوسرا نسخہ ص ۱۰۷)

۴: نبی کریم ﷺ سے ثابت ہے کہ آپ سری نماز (یعنی ظہر وعصر) میں بعض اوقات ایک دو آیتیں جہراً پڑھ دیتے تھے۔

دیکھئے صحیح البخاری (ح ۷۵۹، ۷۶۲، ۷۷۶، ۷۷۸، ۷۷۹) وصحیح مسلم (ح ۴۵۱)

چونکہ یہ حدیث دیوبندی مذہب کے خلاف ہے لہٰذا اس پر تبصرہ کرتے ہوئے اشرف علی تھانوی نے کہا:

''اور میرے نزدیک اصل وجہ یہ ہے کہ آپ پر ذوق وشوق کی حالت غالب ہوتی تھی جس میں یہ جہر واقع ہو جاتا تھا اور جب کہ آدمی پر غلبہ ہوتا ہے تو پھر اس کو خبر نہیں رہتی کہ کیا کر رہا ہے۔'' (تقریر ترمذی از تھانوی ص ۷۱)

## سلف صالحین کی گستاخیاں

۱: مشہور جلیل القدر صحابی سیدنا عبادہ بن الصامت البدری رضی اللہ عنہ کے بارے میں حسین احمد مدنی ٹانڈوی گاندھوی کہتے ہیں: ''اس کو عبادہ بن الصامت معنعناً ذکر کرتے ہیں حالانکہ یہ مدلس ہیں اور مدلس کا عنعنہ معتبر نہیں۔'' (توضیح الترمذی ج ۱ ص ۴۳۶، نیز دیکھئے ص ۴۳۷)

۲: زکریا کاندھلوی تبلیغی دیوبندی نے کہا:

''ان محدثین کا ظلم سنو!'' (تقریر بخاری جلد سوم ص ۱۰۴)

۳: مصنف ابن ابی شیبہ (۱/۳۵۱ ح ۳۵۲۴) کی ایک (ضعیف سند والی) روایت کا ترجمہ کرتے ہوئے محمد امین اوکاڑوی لکھتا ہے: ''اگر تو آج اس طرح ٹخنے ملائے تو دیکھے گا کہ یہ

لوگ (صحابہ وتابعین) بدکے ہوئے خچروں کہ طرح بھاگیں گے۔''

(حاشیہ امین اوکاڑوی علی تفہیم البخاری ج اص ۳۷۰، حاشیہ نمبر ۲)

بریکٹ والے الفاظ اوکاڑوی ہی کے ہیں۔صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو بدکے ہوئے خچروں سے تشبیہ دینا اوکاڑوی دیوبندی جیسے لوگوں کا ہی کام ہے۔سیدنا انس رضی اللہ عنہ سے مروی ضعیف حدیث میں بدکے ہوئے خچر اُن مجہول ومنکرین حدیث قسم کے لوگوں کو کہا گیا ہے جو قطعاً اور یقیناً صحابہ کرام ہرگز نہیں تھے،صحابۂ کرام تو قدم سے قدم اور کندھے سے کندھا ملاتے تھے۔دیکھئے صحیح بخاری (کتاب الاذان باب الزاق المنکب بالمنکب ...ح ۷۲۵)

۴: رفع یدین کی مخالفت کرتے ہوئے قاری چن محمد دیوبندی غلام خانی نے کہا:

''ابن عمر بچے تھے وائل بن حجر مسافر تھے غیر مقلدین یا تو مسافروں کی یا بچوں کی روایت پیش کرتے ہیں۔'' (ماہنامہ الدین، کامرہ کینٹ ج ا شمارہ: ۲، اکتوبر ۲۰۰ء ص ۲۷)

ان دونوں جلیل القدر صحابیوں کا ایسی حقارت سے ذکر کرنا دیوبندیوں کا ہی کام ہے۔

## شرکیہ اور کفریہ عقائد

ا: حاجی امداد اللہ نے اپنے پیر نور محمد جھنجھانوی کو مخاطب کرتے ہوئے کہا:

''آسرا دنیا میں ہے ازبس تمہاری ذات کا
تم سوا اوروں سے ہرگز کچھ نہیں ہے التجا
بلکہ دن محشر کے جس وقت قاضی ہو خدا
آپ کا دامن پکڑ کر کہوں گا برملا
اے شہ نور محمد وقت ہے امداد کا''

(شمائم امدادیہ ص ۸۳، ۸۴ وامداد المشتاق ص ۱۱۶ فقرہ: ۲۸۸، دوسرا نسخہ ص ۱۲۱، ۱۲۲)

۲: اشرفعلی تھانوی دیوبندی نے لکھا ہے:

''میں (راوی ملفوظات) حضرت کی خدمت میں غذائے روح کا وہ سبق جو حضرت

شاہ نور محمد صاحب کی شان میں ہے، سنا رہا تھا۔ جب اثر مزار شریف کا بیان آیا آپ نے فرمایا کہ میرے حضرت کا ایک جولاہا مرید تھا بعد انتقال حضرت کے مزار شریف پر عرض کیا کہ حضرت میں بہت پریشان اور روٹیوں کو محتاج ہوں کچھ دستگیری فرمایئے حکم ہوا کہ تم کو ہمارے مزار سے دو آنے یا آدھ آنہ روز ملا کرے گا۔ ایک مرتبہ میں زیارت مزار کو گیا وہ شخص بھی حاضر تھا اس نے کل کیفیت بیان کرکے کہا کہ مجھے ہر روز وظیفہ پائیں قبر سے ملا کرتا ہے (حاشیہ) قولہ: وظیفہ مقررہ، اقول: یہ منجملہ کرامات کے ہے ۱۲۔'' (امداد المشتاق ص ۱۱۷ فقرہ: ۲۹۰، دوسرا نسخہ ص ۱۲۳)

۳: حاجی امداد اللہ نے سیدنا رسول اللہ ﷺ کے بارے میں لکھا ہے:

''یارسول کبریا فریاد ہے یا محمدؐ مصطفیٰ فریاد ہے
آپ کی امداد ہو میرا یا نبیؐ حال ابتر ہوا فریاد ہے
سخت مشکل میں پھنسا ہوں آج کل
اے میرے مشکل کشا فریاد ہے''

(کلیات امدادیہ ص ۹۰، ۹۱)

۴: اشرفعلی تھانوی دیوبندی نے لکھا ہے:

''دستگیری کیجئے میرے نبی
کشمکش میں تم ہی ہو میرے نبی
جُز تمہارے ہے کہاں میری پناہ
فوج کلفت مجھ پہ آ غالب ہوئی
ابن عبداللہ زمانہ ہے خلاف
اے مرے مولا خبر لیجئے مری''

(نشر الطیب فی ذکر النبی الحبیب ص ۱۹۴)

## اکابر پرستی اور اس میں غلو

۱) محمد الیاس دیوبندی تبلیغی کی نانی کے بارے میں دیوبندی حضرات نے لکھا ہے کہ
''جس وقت انتقال ہوا تو ان کپڑوں میں کہ جن میں آپ کا پاخانہ لگ گیا تھا عجیب وغریب مہک تھی کہ آج تک کسی نے ایسی خوشبو نہیں سونگھی۔''

(تذکرہ مشائخ دیوبند، حاشیہ ص ۹۶ تصنیف: عزیز الرحمٰن)

اسی پاخانے کے بارے میں عاشق الٰہی میرٹھی دیوبندی نے لکھا ہے:
''پوتڑے نکالے گئے جو نیچے رکھ دیئے جاتے تھے تو ان میں بدبو کی جگہ خوشبو اور ایسی نرالی مہک پھوٹتی تھی کہ ایک دوسرے کو سنگھاتا اور ہر مرد اور عورت تعجب کرتا تھا چنانچہ بغیر دھلوائے ان کو تبرک بنا کر رکھ دیا گیا۔'' (تذکرۃ الخلیل ص ۹۶، ۹۷)

۲) زکریا کاندھلوی تبلیغی دیوبندی نے کہا ہے:
''لیکن مجھ جیسے کم علم کے لئے تو سب اہل حق معتمد علماء کا قول حجت ہے۔''

(کتب فضائل پر اشکالات اور ان کے جوابات ص ۱۳۴)

۳) اشرفعلی تھانوی نے لکھا ہے:
''اور دلیل نہی ہم مقلدوں کے لئے فقہاء کا فتویٰ ہے اور فقہاء کی دلیل تفتیش کرنے کا ہم کو حق حاصل نہیں۔'' (امداد الفتاوی ج ۵ ص ۳۱۳، ۳۱۴)

۴) محمد عثمان نامی کوئی آدمی گزرا ہے، اس کے بارے میں عبدالحمید سواتی دیوبندی نے کسی کتاب فوائد عثمانی سے نقل کیا ہے:
''حضرت خواجہ مشکل کشا سید الاولیاء سند الاتقیاء زبدۃ الفقہاء راس الفقہاء رئیس الفضلاء شیخ المحدثین قبلۃ السالکین امام العارفین برہان المعرفۃ شمس الحقیقۃ فرید العصر وحید الزماں حاجی الحرمین الشریفین مظہر فیض الرحمٰن پیر دستگیر حضرت مولانا محمد عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ'' (فیوضات حسینی/تحفہ ابراہمیہ ص ۶۸)

## کتاب وسنت سے انکار

**۱)** رشید احمد لدھیانوی دیوبندی نے لکھا ہے:

''معہذا ہمارا فتویٰ اور عمل قول امام رحمۃ اللہ تعالیٰ کے مطابق ہی رہے گا۔اس لئے کہ ہم امام رحمۃ اللہ تعالیٰ کے مقلد ہیں اور مقلد کے لئے قول امام حجت ہوتا ہے نہ کہ ادلۂ اربعہ کہ ان سے استدلال وظیفہ مجتہد ہے۔'' (ارشاد القاری ص ۴۱۲)

**۲)** محمود حسن دیوبندی نے کہا:

''لیکن سوائے امام اور کسی کے قول سے ہم پر حجت قائم کرنا بعید از عقل ہے۔''

(ایضاح الادلہ ص ۲۷۶ طبع قدیم)

**۳)** انورشاہ کشمیری دیوبندی نے ایک حدیث کو قوی تسلیم کرنے کے بعد، اس کا جواب سوچنے پر دس سال سے زیادہ کا عرصہ لگا دیا۔(دیکھئے فیض الباری ج ۲ ص ۳۷۵ والعرف الشذی ج ا ص ۱۰۷ ومعارف السنن ج ۴ ص ۲۶۴ ودرس ترمذی ج ۲ ص ۲۲۴)

**۴)** محمود حسن دیوبندی نے محمد حسین بٹالوی رحمہ اللہ کو مخاطب کرتے ہوئے کہا:

''آپ ہم سے وجوبِ تقلید کی دلیل کے طالب ہیں۔ہم آپ سے وجوب اتباع محمدی صَلَّى ٱللَّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، وجوب اتباع قرآنی کی سند کے طالب ہیں۔'' الخ

(تسہیل: ادلہ کاملہ ص ۷۸)

نیچے حاشیے میں سند کا معنیٰ ''دلیل'' لکھا ہوا ہے۔معلوم ہوا کہ بٹالوی صاحب تقلید کا وجوب نہیں مانتے،اس لئے وہ وجوب کی دلیل مانگ رہے تھے۔دوسری طرف محمود حسن دیوبندی وجوب اتباع محمدی اور وجوب اتباع قرآنی نہیں مانتے، اس لئے وہ وجوب کی دلیل مانگ رہے تھے۔!

## علماء دیوبند کی اندھی تقلید

**۱)** ''مفتی'' محمد دیوبندی نے لکھا ہے:

''عوام کے لئے دلائل طلب کرنا جائز نہیں۔ نہ آپس میں مسائل شرعیہ پر بحث کرنا جائز ہے بلکہ کسی مستند مفتی سے مسئلہ معلوم کر کے اس پر عمل کرنا ضروری ہے۔''

(اخبار: ضرب مؤمن ج ۳ شمارہ: ۱۵، ۹ تا ۱۵۔ اپریل ۱۹۹۹ ص ۶ آپ کے مسائل کا حل)

اسی محمد دیو بندی نے لکھا ہے:

''عوام کو علماء سے صرف مسئلہ پوچھنا چاہیئے، مقلد کے لئے اپنے امام کا قول ہی سب سے بڑی دلیل ہے۔'' (ضرب مؤمن ایضاص ۶ کالم نمبر۲)

**۲)** زاہد الحسینی حیاتی دیو بندی نے کہا:

''حالانکہ ہر مقلد کے لئے آخری دلیل مجتہد کا قول ہے۔''

(مقدمہ: دفاع امام ابو حنیفہ ص ۲۶)

**۳)** رشید احمد لدھیانوی دیو بندی نے لکھا ہے:

''رجوع الی الحدیث مقلد کا وظیفہ نہیں۔'' (احسن الفتاویٰ ج ۳ ص ۵۵)

**۴)** اللہ اور رسول کی گستاخیاں کرنے والے اور شرک و بدعت پھیلانے والے دیو بندی علماء کا اگر کفریہ وشرکیہ حوالہ کسی دیو بندی کو دکھایا جائے تو وہ کبھی ان پر کفر وشرک کا فتویٰ نہیں لگاتا اور اگر کسی بریلوی وغیر دیو بندی کا حوالہ دکھایا جائے تو فوراً فتویٰ لگا دیتا ہے۔

## وحدت الوجود کا پرچار

**۱)** حاجی امداد اللہ نے کہا:

''نکتہ شناسا مسئلہ وحدت الوجود حق وصحیح ہے اس مسئلہ میں کوئی شک وشبہ نہیں ہے۔'' (شمائم امدادیہ ص ۳۲ وکلیات امدادیہ ص ۲۱۸)

**۲)** عبد الحمید سواتی دیو بندی نے کہا:

''علماء دیو بند کے اکابر مولانا محمد قاسم نانوتوی (المتوفی ۱۲۹۷ھ) اور مولانا مدنی (المتوفی ۱۳۷۷ھ) اور دیگر اکابر مسئلہ وحدۃ الوجود کے قائل تھے۔''

(مقالات سواتی حصہ اول ص ۳۷۵)

**۳)** ضامن علی جلال آبادی نے ایک زانیہ عورت کو کہا:

''بی تم شرماتی کیوں ہو؟ کرنے والا کون اور کرانے والا کون؟ وہ تو وہی ہے۔''

(تذکرۃ الرشید ج ۲ ص ۲۴۲)

اس گستاخ وحدت الوجودی کے بارے میں رشید احمد گنگوہی نے مسکرا کر کہا:

''ضامن علی جلال آبادی تو توحید ہی میں غرق تھے۔'' (ایضا ص ۲۴۲)

**۴)** وحدت الوجود کے ایک پیروکار حسین بن منصور الحلاج جسے کفر و زندیقیت کی وجہ سے باجماع علماء قتل کیا گیا تھا۔ اس کے بارے میں ظفر احمد تھانوی دیوبندی نے ایک کتاب لکھی ہے۔ ''سیرت منصور حلاج''!

**تنبیہ اول:** وحدت الوجود کا مطلب یہ ہے:

''تمام موجودات کو اللہ تعالیٰ کا وجود خیال کرنا۔''

(حسن اللغات فارسی اردو ص ۹۴۱، نیز دیکھئے علمی اردو لغت ص ۱۵۵۱)

**تنبیہ دوم:** امداد اللہ کے بارے میں اشرفعلی تھانوی نے لکھا ہے:

''حضرت صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے وہی عقائد ہیں جو اہل حق کے ہیں۔''

(امداد الفتاویٰ ج ۵ ص ۲۷۰) نیز دیکھئے خطبات حکیم الاسلام (ج ۷ ص ۲۰۶)

## انگریز دوستی

**۱)** شاملی کے علاقے میں انگریزوں کی حمایت میں لڑنے والے نانوتوی، گنگوہی اور امداد اللہ وغیرہم کے بارے میں عاشق الٰہی میرٹھی نے لکھا ہے:

''اور جیسا کہ آپ حضرات اپنی مہربان سرکار کے دلی خیر خواہ تھے تازیست خیر خواہ ہی ثابت رہے۔'' (تذکرۃ الرشید ج ۱ ص ۷۹)

تذکرۃ الرشید کی عبارت کے سیاق وسباق سے صاف ثابت ہے کہ مہربان سرکار سے

مراد انگریزی سرکار ہے۔

نیز دیکھئے سوانح قاسمی (ج ۲ ص ۲۴۶، ۲۴۷ حاشیہ) انفاس امدادیہ (ص ۱۰۶، ۹۰)

**۲)** دیوبندیوں کے شاہ فضل الرحمٰن گنج مرادآبادی نے کہا:

"لڑنے کا کیا فائدہ خضر کو تو میں انگریزوں کی صف میں پا رہا ہوں۔"

(حاشیہ سوانح قاسمی ج ۲ ص ۱۰۳، علماء ہند کا شاندار ماضی جلد چہارم ص ۲۸۰ حاشیہ)

**۳)** ایک دن، ۳۱ جنوری ۱۸۷۵ء بروز یک شنبہ، ہندوستان میں انگریزوں کے لیفٹیننٹ گورنر کے ایک خفیہ معتمد انگریز پامر نے مدرسہ دیوبند کا دورہ کیا اور نہایت اچھے خیالات کا اظہار کیا یہ انگریز لکھتا ہے: "یہ مدرسہ خلاف سرکار نہیں بلکہ موافق سرکار ممد معاون سرکار ہے۔"

(کتاب: محمد احسن نانوتوی ص ۲۱۷، فخر العلماء ص ۶۰)

**۴)** محمد میاں دیوبندی نے لکھا ہے:

"شاید اس سلسلہ میں سب سے زیادہ گراں قدر فیصلہ وہ فتویٰ ہے جو ۱۸۹۸ء میں مرحوم مولانا رشید احمد گنگوہی نے جاری کیا تھا۔ کیونکہ اس پر دوسرے علماء کے علاوہ مولانا محمود حسن کے بھی دستخط ہیں کہ مسلمان مذہبی طور سے پابند ہیں کہ حکومت برطانیہ کے وفادار رہیں۔ خواہ آخر الذکر سلطان ترکی سے ہی برسر جنگ کیوں نہ ہو۔" (تحریک شیخ الہند ص ۳۰۵)

تنبیہ: محمد میاں دیوبندی نے خیالی گھوڑے دوڑاتے ہوئے اس فتوے میں جرح اور تشکیک کی کوشش کی ہے جو کہ باطل ہے۔

## ہندو دوستی

**۱)** مدرسہ دیوبند کے قیام میں ہندوؤں نے خوب چندہ دیا تھا۔ چندہ دینے والوں کی فہرست میں منشی رام، رام سہائے، منشی ہردواری لال، لالہ بیجناتھ، پنڈت سری رام، منشی موتی لال، رام لال وغیرہ کے نام ملتے ہیں۔ (دیکھئے سوانح قاسمی ج ۲ ص ۳۱۷، نیز دیکھئے انوار قاسمی ص ۴۱۴)

**۲)** دیوبندیوں کے مولوی محمد علی (جوہر) نے کہا:

"میں تو جیل میں ہوں۔ البتہ یہ جانتا ہوں کہ رسول اللہ ﷺ کے بعد میرے اوپر گاندھی جی کا حکم نافذ ہے۔" (حسین احمد مدنی از فرید الوحیدی ص ۳۵۰ و تحریک خلافت ص ۸۰)

**۳)** رشید احمد گنگوہی سے کسی نے پوچھا کہ

"ہندو تہوار ہولی یا دیوالی میں اپنے استاذ یا حاکم یا نوکر کو کھیلیں یا پوری یا اور کچھ کھانا بطور تحفہ بھیجتے ہیں ان چیزوں کا لینا اور کھانا استاد و حاکم و نوکر مسلمان کو درست ہے یا نہیں۔"

گنگوہی نے جواب دیا: "درست ہے۔" (فتاویٰ رشیدیہ ص ۵۶۱ تالیفات رشیدیہ ص ۴۷۱)

**۴)** دوآبہ ایک گاؤں کے بارے میں عاشق الٰہی نے لکھا ہے:

"اس گاؤں کے باشندوں کو بھی حضرت کے ساتھ اس درجہ انس تھا کہ عام و خاص مرد و زن مسلمان بلکہ ہندو تک گویا آپ کے عاشق تھے۔" (تذکرۃ الرشید ج ۲ ص ۳۸)

**تنبیہ اول:** یہاں "حضرت" اور "آپ" سے مراد رشید احمد گنگوہی ہیں۔

**تنبیہ دوم:** دیوبند کی صد سالہ تقریب میں اندرا گاندھی کی تقریر کے لئے دیکھئے روئیداد صد سالہ جشن دیوبند از جانباز مرزا ص ۱

## ختم نبوت کا انکار

**۱)** محمد قاسم نانوتوی نے لکھا ہے: "بلکہ اگر بالفرض بعد زمانہ نبوی صلعم بھی کوئی نبی پیدا ہو تو پھر بھی خاتمیت محمدی میں کچھ فرق نہ آئے گا۔" (تحذیر الناس ص ۳۴)

**۲)** قاری محمد طیب دیوبندی نے کہا:

"تو یہاں ختم نبوت کا یہ معنی لینا کہ نبوت کا دروازہ بند ہو گیا یہ دنیا کو دھوکہ دینا ہے نبوت مکمل ہو گئی 'وہی کام دے گی قیامت تک' نہ یہ کہ منقطع ہو گئی اور 'دنیا میں اندھیرا اچھیل گیا'"

(خطبات حکیم الاسلام ج ۱ ص ۳۹)

۳) کسی شخص نے قادیانیوں کو بُرا کہا تو اشرفعلی تھانوی نے کہا:

''یہ زیادتی ہے توحید میں ہمارا ان کا کوئی اختلاف نہیں، اختلاف رسالت میں ہے اور اس کے بھی صرف ایک باب میں یعنی عقیدہ ختم رسالت میں بات کو بات کی جگہ پر رکھنا چاہیئے۔ جو شخص ایک جرم کا مجرم ہے یہ تو ضرور نہیں کہ دوسرے جرائم کا بھی ہو۔'' (سچی باتیں از عبدالماجد دریا آبادی ص ۲۱۳)

٤) مفتی کفایت اللہ دھلوی دیوبندی ایک مرزائی کے بارے میں لکھا ہے:

''اگر یہ شخص خود مرزائی عقیدہ اختیار کرنے والا ہے یعنی اس کے ماں باپ مرزائی نہ تھے تو یہ مرتد ہے اس کے ہاتھ کا ذبیحہ درست نہیں۔ لیکن اگر اس کے ماں باپ یا ان میں سے کوئی ایک مرزائی تھا تو یہ اہل کتاب کے حکم میں ہے اور اس کے ہاتھ کا ذبیحہ درست ہے۔'' (کفایت المفتی ج ۱ ص ۳۱۳ جواب نمبر ۳۴۹)

قارئین کرام! یہ چند نمونے مشتے از خروارے ہے۔ دیوبندی حضرات اپنے ان گندے اور کتاب وسنت کے خلاف عقائد کی وجہ سے اہل سنت سے بھی خارج ہیں اور حنفیت سے بھی خارج ہیں۔ لہٰذا ان کے پیچھے نماز نہیں ہوتی اور اگر کوئی شخص پڑھ لے تو اس پر اپنی نماز کا دہرانا (اعادہ) واجب ہے۔ **وما علینا إلا البلاغ** (۱/ جمادی الاول ۱۴۲۶ھ)

❀❀❀

# آلِ دیوبند اور وحدت الوجود

حافظ نثار احمد الحسینی (دیوبندی) کے نام:

بعد از سلام مسنون عرض ہے کہ آپ کی طرف سے ایک کتاب ''علمائے دیوبند.... پر زبیر علی زئی کے الزامات کے جوابات'' شائع ہوئی ہے جس میں آپ لوگوں نے میرے ایک مختصر رسالے ''بدعتی کے پیچھے نماز کا حکم'' وغیرہ کا بزعمِ خویش جواب دینے کی کوشش کی ہے.!

عرض ہے کہ آپ اپنے عقیدے وحدت الوجود پر اعتراضات کے جوابات دینے سے عاجز ہیں، جنھیں کتابِ مذکور کے نمبرا میں باحوالہ پیش کیا گیا ہے، کجا یہ کہ پوری کتاب کا جواب آپ کی طرف سے لکھا جائے۔؟!

آپ نے صفحہ نمبر ا، پر سات بے دلیل دعوے لکھنے، پھر وحید الزمان، نواب صدیق حسن خان، حکیم فیض عالم ناصبی، بعض علمائے اہلِ حدیث کے غیر مفتیٰ بہا اقوال، اختر کاشمیری (؟) اور اپنے تقلیدی مولویوں کی عبارات پیش کرنے کے سوا کیا کام کیا ہے؟

راقم الحروف نے نواب صدیق حسن خان، میاں نذیر حسین، نواب وحید الزمان، مولوی محمد حسین اور (مولانا) ثناء اللہ (امرتسری) وغیرہم کے بارے میں ماسٹر امین اکاڑوی دیوبندی حیاتی کا قول نقل کیا تھا کہ ''لیکن غیر مقلدین کے تمام فرقوں کے علماء اور عوام بالاتفاق ان کتابوں کو غلط قرار دے کر مسترد کر چکے ہیں....''

(بدعتی کے پیچھے نماز کا حکم ص ۳۲ بحوالہ مجموعہ رسائل ج ا ص ۲۲، تحقیق مسئلہ تقلید ص ۶)

امین اوکاڑوی کا قول اس لئے پیش کیا تھا کہ دیوبندیہ حیاتیہ کے نزدیک اُن کا بہت بڑا مقام ہے مثلاً قاضی ارشد الحسینی (اٹک) نے انھیں ''ایک عظیم انسان'' قرار دیا ہے۔

دیکھئے ماہنامہ الخیر ملتان کا اوکاڑوی نمبر (ج ۱۹ شمارہ: ۵ تا ۸) ص ۲۴۳

جن حوالوں اور عبارات کو تمام اہلِ حدیث علماء اور عوام بالاتفاق غلط قرار دے کر

مسترد کر چکے ہیں، اُصولاً آپ انھیں ہمارے خلاف پیش ہی نہیں کر سکتے کیونکہ فریقِ مخالف کے خلاف وہی دلیل پیش کرنا جائز ہے جسے وہ صحیح اور حجت تسلیم کرتا ہے۔ آپ لوگوں کا اہلِ حدیث کے خلاف بالاتفاق غلط حوالے پیش کرنا، اس بات کی واضح دلیل ہے کہ آپ کے پاس اہلِ حدیث کے خلاف پیش کرنے کے لئے کوئی دلیل ہی نہیں ہے ورنہ آپ ایسی حرکتیں نہ کرتے۔ راقم الحروف نے علمائے دیوبند کے چند خطرناک عقائد میں سے پہلا عقیدہ وحدت الوجود بالاختصار پیش کیا تھا جس میں حاجی امداد اللہ ''صاحب فرماتے'' ہیں:

''نکتہ شناسا مسئلہ وحدت الوجود حق وصحیح ہے، اس مسئلہ میں کوئی شک وشبہ نہیں ہے...''

(بدعتی کے پیچھے نماز کا حکم ص ۱۴، بحوالہ شمائم امدادیہ ص ۳۲، کلیاتِ امدادیہ ص ۲۱۸)

اس کے بعد لغت کی دو مشہور کتابوں سے وحدت الوجود کا مطلب ومفہوم پیش کیا تھا:

''تمام موجودات کو اللہ تعالیٰ کا وجود خیال کرنا۔ اور وجود ماسوی کو محض اعتباری سمجھنا جیسے قطرہ، حباب، موج اور قعر وغیرہ سب کو پانی معلوم کرنا'' (حسن اللغات فارسی اردو ص ۹۴۱)

''صوفیوں کی اصطلاح میں تمام موجودات کو خدا تعالیٰ کا وجود ماننا اور ماسوا کے وجود کو محض اعتباری سمجھنا۔'' (علمی اردو لغت، تصنیف وارث سرہندی ص ۱۵۵۱)

اس لغوی مفہوم وتشریح سے معلوم ہوا کہ عقیدۂ وحدۃ الوجود میں خالق ومخلوق میں کوئی فرق نہیں کیا جاتا بلکہ مخلوقات کو بھی اللہ تعالیٰ کا وجود تسلیم کیا جاتا ہے۔

﴿ سُبْحٰنَهٗ وَتَعٰلٰى عَمَّا يَقُوْلُوْنَ عُلُوًّا كَبِيْرًا ﴾ [بنی اسرائیل: ۴۳]

حافظ ظہور احمد الحسینی ''صاحب'' نے اس لغوی مطلب ومفہوم کا کوئی جواب نہیں دیا اور محمد تقی عثمانی ''صاحب'' کی عبارت لکھ دی ہے کہ ''صحیح مطلب یہ ہے کہ....'' (علمائے دیوبند پر... ص ۲۵)

تقی ''صاحب'' کا ''صحیح مطلب'' کتبِ لغت کے مطلب، حاجی امداد اللہ صاحب کی تصریحات اور رشید احمد گنگوہی صاحب کی عبارات (وغیرہ) کے خلاف ہونے کی وجہ سے غلط ہے۔

حاجی امداد اللہ صاحب نے خدا کا خلیفہ کہہ کر ایک بندے کے بارے میں لکھا ہے:

''اور ظاہر میں بندہ اور باطن میں خدا ہو جاتا ہے...''

(بدعتی کے پیچھے نماز کا حکم ص ۱۴، کلیاتِ امدادیہ ص ۳۵، ۳۶)

حاجی امداد اللہ نے مزید کہا: ''اور اس کے بعد اس کو ہُو ہُو کے ذکر میں اس قدر منہمک ہو جانا چاہئے کہ خود مذکور یعنی (اللہ) ہو جائے'' (ایضاً ص ۱۴، بحوالہ کلیاتِ امدادیہ ص ۱۸)

حافظ ظہور احمد صاحب نے یہ دونوں عبارتیں نہ تو نقل کیں اور نہ ان کا کوئی جواب دیا بلکہ یہ لکھ دیا کہ ''چنانچہ زبیر علی زئی صاحب لکھتے ہیں:

دیوبندی حضرات اس وحدت الوجود کے قائل ہیں جس میں خالق ومخلوق، عابد ومعبود، اور خدا و بندے کے درمیان فرق مٹا دیا جاتا ہے۔ (بدعتی کے پیچھے نماز کا حکم ص ۱۵)

حالانکہ یہ زبیر علی زئی کا تعصب یا تجاہل عارفانہ ہے کہ ''وحدت الوجود'' میں خالق ومخلوق اور عابد ومعبود میں فرق نہیں رہتا۔'' (علمائے دیوبند پر.....ص ۲۶)

عرض ہے کہ یہ تعصب یا تجاہل عارفانہ نہیں بلکہ ''باطن میں خدا ہو جاتا ہے'' اور ''(اللہ) ہو جائے'' کا یہی مطلب ہے کہ جس کے جواب سے آپ نے چشم پوشی برتی ہے۔

اب ایک اور حوالہ پڑھ لیں:

ایک آدمی نے دیوبندیوں کے پیر و مرشد حاجی امداد اللہ صاحب کی خدمت میں ان کے ایک مضمون کے بارے میں سوال کیا:

''اس مضمون سے معلوم ہوا کہ عابد ومعبود میں فرق کرنا شرک ہے۔''

حاجی صاحب نے جواب دیا:

''کوئی شک نہیں ہے کہ فقیر نے یہ سب ضیاء القلوب میں لکھا ہے'' (شمائم امدادیہ ص ۳۴)

حاجی صاحب تو تسلیم کر رہے ہیں کہ عابد ومعبود میں فرق کرنا شرک ہے اور ظہور احمد صاحب اس کا انکار کر رہے ہیں۔ سبحان اللہ!

میں نے رشید احمد گنگوہی صاحب کا حوالہ پیش کیا تھا جس میں وہ اللہ تعالیٰ سے مخاطب ہوتے ہوئے لکھتے ہیں: ''اور وہ جو میں ہوں وہ تُو ہے...''

(بدعتی کے پیچھے نماز...ص ۱۵، بحوالہ مکاتیب رشیدیہ ص ۱۰، وفضائل صدقات حصہ دوم ص ۵۵۶)

**تنبیہ نمبر ا:** خط کشیدہ لفظ کمپوزنگ کی غلطی سے کتاب: ''بدعتی کے پیچھے نماز کا حکم'' میں چھپنے سے رہ گیا ہے۔ نیز دیکھئے ماہنامہ الحدیث: ۲۳ ص ۴۴

**تنبیہ نمبر ۲:** مذکورہ الفاظ ''فضائلِ صدقات'' سے نقل کئے گئے ہیں۔

ظہور احمد صاحب نے اپنے تسلیم شدہ بزرگ گنگوہی صاحب کی عبارت کا تو کوئی جواب نہیں دیا مگر حافظ عبداللہ روپڑی صاحب کی عبارتیں لکھ دی ہیں جن میں وحدت الوجود کی تاویل کی گئی ہے اور ''بندہ خدا ہو جاتا ہے، ذکر کرنے والا خود اللہ ہو جائے اور بندہ کہے: یا اللہ وہ جو میں ہوں وہ تُو ہے'' کا نام ونشان تک نہیں ہے۔ حافظ روپڑی صاحب تاویل کے ذریعے سے جس وحدت الوجود کو ''مراد ان کی صحیح ہے۔'' قرار دے رہے ہیں وہ وُہ نہیں جو دیوبندیوں کا عقیدہ ہے بلکہ اسی حوالے میں دیوبندیوں کا نام لئے بغیر وحدت الوجود کے غلط عقیدے کے بارے میں حافظ عبداللہ روپڑی صاحب لکھتے ہیں:

''اب رہی ''توحید الٰہی'' سو اس کے متعلق بہت دنیا بہکی ہوئی ہے۔ بعض تو اس کا مطلب ''ہمہ اوست'' سمجھتے ہیں یعنی ہر شئے عین خدا ہے۔'' (فتاویٰ اہلحدیث ج ا ص ۱۵۴)

کیا ظہور احمد صاحب نے یہ عبارت نہیں پڑھی یا تعصب وتجاہل عارفانہ سے کام لیا ہے؟

بہکے اور پھسلے ہوئے لوگ صحیح ہوتے ہیں یا غلط؟

جن لوگوں کو حافظ روپڑی صاحب بہکے ہوئے قرار دے رہے ہیں، وہ دیوبندی ہی تو ہیں۔

**تنبیہ:** وحدت الوجود اور ابن عربی کے بارے میں حافظ عبداللہ روپڑی کی عبارات تین وجہ سے غلط ہیں:

**اول:** یہ تاویلات ہیں جو کہ دیوبندی علماء کی عبارات اور علمائے حق مثلاً حافظ ابن تیمیہ رحمہ اللہ وغیرہ کی تحقیقات کے خلاف ہیں۔

**دوم:** حافظ روپڑی کی مذکورہ عبارت کے آخر میں اُن کے شاگرد مولانا محمد صدیق سرگودھوی حاشیہ لکھتے ہیں:

''یہ محدث روپڑی کی اپنی رائے ہے....'' (فتاویٰ اہلحدیث ج ا ص ۱۵۵)

سوم: حافظ روپڑی صاحب لکھتے ہیں کہ ''کیونکہ ابن عربی کی کتاب ''عوارف المعارف'' سے ماخوذ ہے....'' (فتاویٰ اہلحدیث ج ۱ ص ۱۵۵)

حالانکہ عوارف المعارف کا مصنف سہروردی ہے۔ دیکھئے کشف الظنون (ج ۲ ص ۱۱۷۷)

معلوم ہوا کہ حافظ عبداللہ روپڑی صاحب رحمہ اللہ ابن عربی کی کتابوں سے صحیح طور پر واقف نہیں تھے لہٰذا اُن کی تاویلات سنی سنائی باتوں پر مشتمل ہیں۔

ظہور احمد صاحب نے حاجی امداد اللہ اور گنگوہی صاحبان کی عبارات کا جواب دینے کے بجائے میاں نذیر حسین دہلوی، فضل حسین بہاری، نواب صدیق حسن، حافظ عبداللہ روپڑی، وحید الزمان حیدر آبادی، ابراہیم سیالکوٹی، فیاض علی اور عبدالسلام مبارکپوری سے ابن عربی کی تعریف میں کچھ عبارات نقل کر دی ہیں جو چار وجہ سے مردود ہیں:

اول: یہ علماء ابن عربی سے صحیح طور پر واقف نہیں ہیں۔ دیکھئے الحدیث: ۴۹ ص ۲۴

دوم: یہ علماء ابن عربی کی کتابوں سے صحیح طور پر واقف نہیں ہیں۔

سوم: ان علماء کی تاویلات ان سے بڑے اور جمہور علماء کے خلاف ہونے کی وجہ سے مردود ہیں۔ مثلاً امام بلقینی، العزبن عبدالسلام، ابوحیان الاندلسی، ابن کثیر، ابن تیمیہ، ابن حجر العسقلانی اور محدث بقاعی وغیرہم نے ابن عربی پر شدید جرح کر رکھی ہے۔

تفصیل کے لئے دیکھئے ماہنامہ الحدیث: ۴۹ ص ۲۱۔۲۳

چہارم: فصوص الحکم اور الفتوحات المکیہ میں ابن عربی کی عبارات سے ان تاویلات کا باطل ہونا صاف ظاہر ہے۔

رشید احمد گنگوہی صاحب نے ''ارشاد فرمایا'':

''ضامن علی جلال آبادی کی سہارنپور میں بہت رنڈیاں مرید تھیں ایکبار یہ سہارنپور میں کسی رنڈی کے مکان پر ٹھیرے ہوئے تھے سب مریدنیاں اپنے میاں صاحب کی زیارت کیلئے حاضر ہوئیں مگر ایک رنڈی نہیں آئی میاں صاحب بولے کہ فلانی کیوں نہیں آئی رنڈیوں نے جواب دیا'' میاں صاحب ہم نے اُس سے بہتیرا کہا کہ چل میاں صاحب کی زیارت کو اُس

